آج ہم اپنی پریشانیٔ خاطر اُن سے
کہنے جاتے تو ہیں پر دیکھئے کیا کہتے ہیں

یعنی دیکھئے وہاں جا کر ہم کیا کہتے ہیں، یا دیکھئے سن کر وہ کیا کہتے ہیں، ان دونوں صورتوں میں پہلی صورت کثیرالمعنی ہے، اُس سے یہ معنی زائد ظاہر ہوتے ہیں کہ معشوق کے سامنے جا کر جو محویت وازخودرفتگی پیدا ہوگی اُس میں کہوں گا کچھ اور منھ سے کچھ نکلے گا، اس سبب سے کہ دل تو ابھی سے پریشان ہے۔

اگلے وقتوں کے ہیں یہ لوگ انھیں کچھ نہ کہو
جو مے و نغمہ کو اندوہِ رُبا کہتے ہیں

اندوہ رُبا ہونے کے انکار سے یا تو اندوہِ فزا ہونا ان کا مقصود ہے، یا مراد ہے کہ اندوہ ایسی چیز ہے کہ کسی طرح بہلائے نہیں بہلتا۔

دل میں آجائے ہے ہوتی ہے جو فرصت غش سے
اور پھر کون سے نالہ کو رسا کہتے ہیں

نالۂ رسا وہ کہ اثر تک جس کی رسائی ہو لیکن شاعر نے یہاں استفہام کر کے یہ بات ظاہر کی ہے کہ اس کے نالہ کو کبھی اثر تک رسائی نہیں ہوئی، یہ جانتا ہی نہیں کہ نالۂ رسا اُسے کہتے ہیں جس کی پہنچ اثر تک ہو بلکہ یہ رسائی نالہ اسی کو سمجھتا ہے کہ غش سے چونکا اور دل میں نالہ آموجود ہوا۔

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود
قبلہ کو اہل نظر قبلہ نما کہتے ہیں

مصنف نے اس مسئلہ کو نظم کیا ہے کہ کعبہ کی طرف سجدہ کرنے سے کعبہ کو سجدہ کرنا نہیں مقصود ہے بلکہ جسے ہم سجدہ کرتے ہیں وہ جہات سے منزہ ہے اور سجدہ کے لئے جہت ضروری ہے اس سبب سے جہتِ کعبہ کو معین کرلیا ہے، اگر کعبہ منہدم ہوجائے جب بھی ہم اُسی جہت میں سجدہ کریں گے کہ وہ سجدہ بمنزلہ قبلہ نما ہے۔

پائے افگار پہ جب سے تجھے رحم آیا ہے
خارِ رہ کو ترے ہم مہر گیا کہتے ہیں

ترے خارِ رہ سے وہ خار مراد ہے جو معشوق کی جستجو میں عاشق کے پاؤں میں گڑا ہے، اس سے مہر گیا، اس سبب سے کہا ہے کہ لطف و مہر معشوق کا باعث وہ ہوا نہ وہ تلووں کو زخمی کرتا نہ اُسے رحم آتا اور مہر گیا، یعنی گیاہِ آفتاب اقسام گیاہ میں سے ایک قسم ہے۔

اک شرر دل میں ہے اس سے کوئی گھبرائے گا کیا
آگ مطلوب ہے ہم کو جو ہوا کہتے ہیں

یعنی یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ روحِ حیوانی جو کہ دل میں ہے اُس کی حرارت سے گھبرا کر انسان کو سانس لینے کی ضرورت ہوتی ہے، بلکہ اصل یہ ہے کہ اور اس کا اشتعال مطلوب ہوتا ہے اور یہی باعث ہے کہ ہوا ستۂ ضروریہ میں داخل ہے تا کہ بار بار سانس لینے سے حرارتِ غریزی کا اشتعال ہوتا رہے۔ اس مضمون کو مصنف نے تو ایک قضیۂ شعریہ کی طرح نظم کردیا، لیکن دورانِ خون کا مسئلہ جب سے ثابت ہوا اُس سے ظاہر ہوگیا کہ واقع میں ایسا ہی ہے کہ ہر سانس میں ہوا سے روحِ حیوانی کو اشتعال مطلوب ہے اور جو ہوا کہ نکلتی ہے یہ بعینہٖ ویسی ہی ہے، جیسے ہوا کہ چراغ کی لو سے پیدا ہوتی ہے، اس شعر سے مصنف کے فلسفیانہ مذاق کا اندازہ ہوسکتا ہے۔

دیکھئے لاتی ہے اُس شوخ کی نخوت کیا رنگ
اس کی ہر بات پہ ہم نامِ خدا کہتے ہیں

یعنی ہمارے اس فعل سے وہ جانتا ہے کہ میری ہر بات اچھی ہے اور اس کی نخوت اور بڑھتی جاتی ہے۔

وحشتؔ و شیفتہؔ اب مرثیہ کہویں شاید
مرگیا غالبؔ آشفتہ نوا کہتے ہیں

مرنے کا مضمون بہت ہی پر اثر ہے، اسی سبب سے واعظ بھی اسی مضمون سے اپنے کلام کو رنگتے ہیں اور شاعر بھی اپنے لئے یہ فالِ بدگوارا کرلیتے ہیں، شیفتہ صاحب تذکرۂ شعراء میں مشہور شخص ہیں۔

---

آبرو کیا خاک اُس گل کی کہ گلشن میں نہیں
ہے گریباں ننگِ پیراہن جو دامن میں نہیں

گریبان دامن میں جبھی ہوگا جب چاک ہوجائے گا اور چاک ہوکر گل سے مشابہت پیدا کرے گا اور دامن کو صحن گلشن بنادے گا۔

ضعف سے اے گریہ کچھ باقی مرے تن میں نہیں
رنگ ہوکر اُڑ گیا جو خوں کہ دامن میں نہیں

یعنی جو خون کہ آنسوؤں میں نہیں نکلا وہ رنگ بن کر اُڑ گیا لفظ گریہ سے یہ مطلب نکلا کہ دامن میں جو خون ہے وہ اشکِ خونیں ہیں، لیکن گریہ کی طرف خطاب کرنا نہایت تصنع ہے اور تکلف نامقبول ہے۔

ہو گئے ہیں جمع اجزائے نگاہِ آفتاب
ذرہ اُس کے گھر کی دیواروں کے روزن میں نہیں

یعنی آفتاب کو بھی اُسے جھانک کر دیکھنے کا شوق ہے۔

کیا کہوں تاریکیٔ زندانِ غم اندھیر ہے
پنبہ نورِ صبح سے کم جس کے روزن میں نہیں

جہاں تاریکی بہت ہو وہاں ذرا سی روشنی بھی زیادہ معلوم ہوتی ہے اُس سے سمجھنا چاہئے کہ جس زنداں میں پنبۂ روزن پر سپیدۂ صبح کا گمان ہوتا ہے وہ کس قدر تاریک ہوگا۔

رونقِ ہستی ہے عشق خانۂ ویراں ساز سے
انجمن بے شمع ہے گر برق خرمن میں نہیں

یعنی برق عشق اگر خرمن ہستی میں نہ ہو تو ہستیٔ انجمن بے شمع کی طرح بے رونق ہے۔

زخم سلوانے سے مجھ پر چارہ جوئی کا ہے طعن
غیر سمجھا ہے کہ لذت زخم سوزن میں نہیں

یعنی زخم میں ٹانکے دلوانا اس لئے نہیں ہے کہ اُس کا اچھا ہو جانا منظور ہو، بلکہ زخم سوزن کی لذت اُٹھانا مقصود ہے، مضمونِ شعر یہی ہے جو گذرا، لیکن اس مضمون کو مصنف نے رقیب کی غلط فہمی پر تشنیع کر کے حسن میں دو چند کر دیا۔

بسکہ ہیں ہم اک بہارِ ناز کے مارے ہوئے
جلوۂ گل کے سوا گرد اپنے مدفن میں نہیں

یعنی ایک بہارِ ناز کے تصور میں ہم مر گئے اور مدفن میں بھی اُسی تصور سے جلوۂ گل پیش نظر ہے۔

قطرہ قطرہ اک ہیولیٰ ہے نئے ناسور کا
خوں بھی ذوقِ درد سے فارغ مرے تن میں نہیں

یعنی لہو کا ہر قطرہ ناسور کی صورت پیدا کرنے والا ہے، جس طرح ہیولیٰ سے ایک صورت معدوم ہوتی ہے اور دوسری طاری ہوتی ہے، اسی طرح لہو کی ہر بوند سے قطرۂ خون کی صورت فنا ہو کر ناسور کی صورت پیدا ہو جائے گی اور جہاں جہاں بدن میں لہو کی کوئی چھینٹ ہے وہاں وہاں ناسور ہو جائے گا۔

لے گئی ساقی کی نخوت قلزم آشامی مری
موجِ مے کی آج رگِ مینا کی گردن میں نہیں

غرور کو رگِ گردن سے تعبیر کرتے ہیں اور اس تعبیر میں مجاز مرسل ہی کہتے ہیں کہ جب تک شیشے میں شراب تھی ساقی بہت اِترایا ہوا تھا، مگر میری قلزم آشامی یعنی کثرت مے نوشی نے اس کی ساری نخوت مٹا دی، اب مینا کی رگِ گردن جاتی رہی یعنی کسی شیشہ میں موجِ شراب نہ رہی۔

ہو فشارِ ضعف میں کیا ناتوانی کی نمود؟
قد کے جھکنے کی بھی گنجائش مرے تن میں نہیں

مطلب یہ ہے کہ ضعف تو چاروں طرف سے پیسے ڈالتا ہے قد جھکے تو کیوں کر جھکے اور کدھر جھکے۔

تھی وطن میں شان کیا غالبؔ کہ ہو غربت میں قدر
بے تکلف ہوں وہ مشتِ خس کہ گلخن میں نہیں

ظاہر ہے کہ مشتِ خس اگر اپنے وطن میں ہے تو خارزار میں ہے اور اگر وطن سے باہر نکل کر کہیں قدم رکھا تو جاروب کشوں نے نکال باہر کیا، وطن میں اذیت اور غربت میں ذلت کا سامنا ہے، اس کے لئے فروغ اور شان اگر ہے تو گلخن میں ہے، اس شعر میں مذاقِ تصوف ہے، یعنی جس طرح ہر شئے آگ میں گر کر آگ ہو جاتی ہے، اسی طرح عارف کو شاہدِ حقیقی کے ساتھ اتحاد حاصل ہو جاتا ہے اور نہیں تو ایک مشتِ خس ہے، جس کا وطن عدم اور غربتِ امکان ہے اور امکان پر جس طرح عدم سابق ہے اسی طرح عدم لاحق بھی ہے کہ امکان وجود بین العدمین کا نام ہے جو ممکن عدم سے آیا ہے وہ عدم میں چلا بھی جائے گا، بس حیاتِ ابدی اس میں ہے کہ واجب الوجود سے ملحق ہو جائے اور فنا فی الذات ہو کر ترانۂ انا ولا غیری بلند کرے لفظ بے تکلف اس شعر میں تکلف سے خالی نہیں۔

---

عہدے سے مدحِ ناز کے باہر نہ آ سکا
گر اک ادا ہو تو اُسے اپنی قضا کہوں

صاف شعر ہے پہلے مصرع میں 'میں' محذوف ہے۔

حلقے ہیں چشم ہائے کشادہ بسوئے دل
ہر تارِ زلف کو نگہ سرمہ سا کہوں

یعنی زلف کے حلقے گویا آنکھیں ہیں کہ دل کو گھور رہی ہیں اور جب حلقۂ زلف کو آنکھ کہا تو اُس آنکھ کے لئے نگاہ بھی ہونا چاہئے تو ہر ایک تارِ زلف کو مصنف نے نگاہِ سرمہ سا بنایا۔

میں اور صد ہزار نوائے جگر خراش

تو اور ایک وہ نہ شنیدن کہ کیا کہوں

اس شعر سے یہ دھوکا نہ کھانا چاہئے کہ غالبؔ سا شخص اور اس طرح اُردو اور فارسی میں خلط کرے جسے ایک مبتدی سا مبتدی اور گنوار سا گنوار بھی صحیح نہیں سمجھتا۔ مقامِ طنز میں تفنن الفاظ اچھا معلوم ہوتا ہے، یہ سمجھ کر مصنف نے یہاں نہ شنیدن کہا ہے، لیکن یہ تاویل مستعبد ہے، اس میں شک نہیں۔

ظالم مرے گماں سے مجھے منفعل نہ چاہ

ہے ہے خدا نہ کردہ تجھے بے وفا کہوں

یعنی میرا گمان تو تجھے بے وفا کہتا ہے اور میں باوفا کہتا ہوں، ایسا نہ کر کہ مجھے اپنے گمان سے منفعل ہونا پڑے، مطلب یہ کہ بے وفائی نہ کر کہ خدانخواستہ مجھے بھی بے وفا کہنا پڑے۔

---

مہرباں ہو کے بلالو مجھے چاہو جس وقت

میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آ بھی نہ سکوں

ضعف میں طعنۂ اغیار کا شکوہ کیا ہے

بات کچھ سر تو نہیں ہے کہ اُٹھا بھی نہ سکوں

زہر ملتا ہی نہیں مجھ کو ستمگر ورنہ

کیا قسم ہے ترے ملنے کی کہ کھا بھی نہ سکوں

ان تینوں شعروں میں یہ صنعت ہے کہ ایک فعل جو دو معنوں میں مشترک ہے، اسے وجہ شبہ قرار دیا ہے، لیکن خضر و سبزہ کی طرح یہاں محض اشتراکِ لفظی وجہ شبہ نہیں ہے، اسی سبب سے یہ اشعار بہت بدیع ہیں مومن خاں بھی اس طرز پر بہت دوڑے ہیں اور ایک واسوخت میں کئی بند اسی طرح کے کہے ہیں آتش کا بھی ایک شعر اسی صنعت میں مشہور ہے :

ایسی وحشت نہیں دل کو کہ سنبھل جاؤں گا میں

صورتِ پیرہنِ تنگ نکل جاؤں گا میں

مجھے اپنا ایک شعر یاد آیا

راز ہی کیا گرہ زلف جو کھل جائے گا

کوئی مضمون ہیں جو بندھ جائیں گے باز و میرے

آخر کے مصرع میں غضب کا تنافر ہے، تین کاف متحرک پے در پے جمع ہو گئے ہیں : 'کیا قسم ہے ترے ملنے کی کہ کھا بھی نہ سکوں'۔

---

ہم سے کھل جاؤ بوقتِ مے پرستی ایک دن

ورنہ ہم چھیڑیں گے رکھ کر عذرِ مستی ایک دن

کھل جاؤ یعنی بے تکلف ہو جاؤ۔

غرۂ اوجِ بنائے عالم امکاں نہ ہو

اس بلندی کے نصیبوں میں ہے پستی ایک دن

اس شعر میں حسن ردیف یہ ہے کہ ایک دن سے قیامت کا دن مراد ہے۔

قرض کی پیتے تھے مے لیکن سمجھتے تھے کہ ہاں

رنگ لائے گی ہماری فاقہ مستی ایک دن

یعنی ایک دن مے فروشوں سے سر بازار ہتک ہوگا۔

نغمہ ہائے غم کو بھی اے دل غنیمت جانئے

بے صدا ہو جائے گا یہ سازِ ہستی ایک دن

'بھی' کے لفظ سے یہ مطلب نکلتا ہے کہ ترانہ شادی کی جس طرح خواہش ہے اسی طرح نغمہ غم کو بھی غنیمت سمجھنا چاہئے۔

دھول دھپا اُس سراپا ناز کا شیوہ نہیں

ہم ہی کر بیٹھے تھے غالب پیش دستی ایک دن

یعنی ہماری ہی گستاخی نے اسے بے باک کر دیا، 'ہم ہی' اور 'تم ہی' کی جگہ 'ہمیں' اور 'تمھیں' محاورہ ہے میرؔ کہتے ہیں کہ

آخر کو ہے خدا بھی تو اے میاں جہان میں

بندہ کے کام کچھ کیا موقوف ہیں تمھیں پر

زمین رنگین قافیہ ہے مصنف نے ضرورتِ شعر کے سبب سے 'ہم ہی' باندھ دیا، نثر میں اس طرح کہنا ہرگز دُرست نہیں، لیکن اس کے تتبع میں اکثر لوگ زبان کو خراب کر بیٹھے اور سنو محاورہ میں قیاس نہیں دُرست، ورنہ 'یہیں' اور 'وہیں' کو بھی 'یہاں' اور 'وہاں' ہی کہا کرو۔

---

ہم پر جفا سے ترکِ وفا کا گماں نہیں
اک چھیڑ ہے وگرنہ مرا امتحاں نہیں

یعنی ہم پر یہ گمان انھیں نہیں ہے کہ جفا کے سبب سے وفا کو ہم ترک کردیں گے۔

کس منہ سے شکر کیجئے اُس لطفِ خاص کا
پرسش ہے اور پائے سخن درمیاں نہیں

معشوق کی ایک ادا کا بیان ہے کہ بات تو کرتا نہیں ہے مجھ سے لیکن میری خبر کا طالب رہا کرتا ہے اور ایک پہلو یہ بھی نکلتا ہے کہ مصنف نے یہ شعر حمد میں کہا ہے۔

ہم کو ستم عزیز ستمگر کو ہم عزیز
نامہرباں نہیں ہے اگر مہرباں نہیں

پہلے مصرع کا مطلب یہ ہے کہ میرا ستم سہنا اور اس کا ستم کرنا اس سبب سے ہے کہ وہ مجھ کو عزیز ہے، میں اُس کو عزیز ہوں، دوسری طرح سے یوں سمجھو کہ وہ مجھے عزیز ہے، اس سبب سے اس کا ستم بھی عزیز ہے اور وہ مجھ پر ستم کرتا ہے جس کا کہ میں خواہاں ہوں تو میں بھی تو اُسے عزیز ہوں، اب دوسرے مصرع سے اُس کو یہ ربط ہے کہ اُس کی نامہربانی یعنی ستم کرنا عین مہربانی ہے، جس بات کا میں خواہاں ہوں وہی بات وہ کرتا ہے، اگر مہربان نہیں ہے تو نامہربان نہیں اور نامہربان نہیں ہے اگر مہربان نہیں۔

بوسہ نہیں نہ دیجئے دشنام ہی سہی
آخر زباں تو رکھتے ہو تم گر دہاں نہیں

بوسہ سے دہن کا بوسہ مراد ہے اور جب معشوق کا دہن ہی نہیں ہوتا تو بوسہ کیوں کر لیں اور کیوں کر دیں، لیکن گالیاں دینے کو زبان تو موجود ہے، اُس میں کا ہے کا عذر ہے۔

ہرچند جاں گدازی قہر و عتاب ہے
ہر چند پشت گرمی تاب و تواں نہیں
جاں مطربِ ترانۂ ہل من مزید ہے
لب پر وہ سنجِ زمزمۂ الاماں نہیں

ہر چند کہ اس کا قہر و عتاب جان کو گھلا رہا ہے، ہر چند کہ تاب و تواں نے جواب دے دیا ہے، لیکن اس پر بھی جان زار یہی کہہ رہی ہے کہ اور کوئی ظلم باقی رہ گیا ہو تو اُٹھا نہ رکھ اور اب بھی میں امن کا خواہاں نہیں ہوں۔

خنجر سے چیر سینہ اگر دل نہ ہو دونیم
دل میں چھری چبھو مژہ گر خونچکاں نہیں
ہے ننگ سینہ دل اگر آتش کدہ نہ ہو
ہے عار دل نفس اگر آتش فشاں نہیں

یعنی دل دونیم و مژہ خونچکاں وہ لذت ہے کہ اگر دشنۂ عشق نے دل کو تیرے دونیم نہ کیا ہو تو خنجر سے سینہ کو چاک کر کے دل کو دونیم کر اور چھری دل میں بھونک کر مژگان کو خونچکاں کر وہ سینہ کیا جس میں دل سوزاں نہ ہو وہ دل کیا جس کا نفس آتش فشاں نہ ہو مژہ کی 'ہ' کا گرانا دُرست ہے، لیکن فارسی میں۔

نقصاں نہیں جنوں میں بلا سے ہو گر خراب
سو گز زمیں کے بدلے بیاباں گراں نہیں

یعنی دیوانگی میں اگر خراب ہو تو ہو گھر میں سو گز زمین سے زیادہ نہ ہوگی، اُس کے بدلے اتنا بڑا بیابان ملتا ہے، اس میں نقصان ہی کیا ہے، گھر نہ ہوگا صحرا بہ صحرا نکل جائیں گے۔

کہتے ہو کیا لکھا ہے تری سرنوشت میں
گویا جبیں پہ سجدۂ بت کا نشاں نہیں

یعنی مجھ سے میری سرنوشت و سرگزشت کو کیا پوچھتے ہو نشان سجدہ خود میرا حال کہہ رہا ہے۔

پاتا ہوں اُس سے داد کچھ اپنے کلام کی
روح القدس اگرچہ مرا ہم زباں نہیں

یعنی روح القدس نے بھی وہ زبان نہیں پائی ہے جو میں نے پائی ہے، لیکن میرے کلام کو اگر کچھ سمجھتا ہے تو وہی سمجھتا ہے اور داد دیتا ہے، غرض یہ کہ میرا کلام سراسر الہام ہے۔

جاں ہے بہائے بوسہ ولے کیوں کہے ابھی
غالبؔ کو جانتا ہے کہ وہ نیم جاں نہیں

یعنی ابھی وہ کیوں کہنے لگا کہ جان دے کر بوسہ لے لو ابھی تو مجھ میں جان باقی ہے، جب مجھ میں جان نہ رہے گی اُس وقت کہے گا جان دو تو بوسہ لو۔

---

مانع دشت نوردی کوئی تدبیر نہیں
ایک چکر ہے مرے پاؤں میں زنجیر نہیں

یعنی زنجیر ڈال دی تو کیا میں دشت نوردی سے باز رہا وہ بھی میرے پاؤں میں چکر بن کر رہ گئی۔

شوق اُس دشت میں دوڑائے ہے مجھ کو کہ جہاں
جادہ غیر از نگہ دیدۂ تصویر نہیں

یعنی شوقِ عرفاں مجھے اُس دشت کی طرف لئے جاتا ہے، جہاں نگاہ دیدۂ تصویر کے سوا کوئی جادہ نہیں، اس وادی میں قدم رکھ کر ہر شخص کو محوِ حیرت بن جانا پڑتا ہے۔

حسرتِ لذت آزار رہی جاتی ہے
جادۂ راہِ وفا جز دمِ شمشیر نہیں

شاعر افسوس کرتا ہے کہ راہِ وفا کا جادہ تلوار کی باڑھ کے سوا کوئی اور نہیں ہے، یعنی یہ جادہ وہ جادہ ہے جو ایک دم میں طے ہو جاتا ہے اور جی بھر کے لذتِ آزار نہیں حاصل ہوتی۔

رنج نومیدیٔ جاوید گوارا رہیو
خوش ہوں گر نالہ زبونی کش تاثیر نہیں

شاعر اپنا غم دوست ہونا ظاہر کرتا ہے کہتا ہے مجھے پاس نو اُمیدی ہی نصیب رہے میری فریاد کو یہ ذلت و ننگ خدا نہ (دکھلائے) کہ اُسے تاثیر ملے اور اُمید بر آئے۔

سر کھجاتا ہے جہاں زخم پھر اچھا ہوجائے
لذتِ سنگ باندازۂ تقریر نہیں

'جہاں' اس شعر میں 'جس وقت' کے معنی پر ہے اور اصل میں یہ لفظ 'جس جگہ' کے معنی کے لئے موضوع ہوا ہے مگر محاورہ میں معنی زبان کے لئے بھی بول جاتے ہیں۔ باندازۂ تقریر ہونا یہ معنی رکھتا ہے کہ جس قدر بیان کو وسعت ہے، لذتِ سنگ اُس سے کہیں زیادہ ہے۔

جب کرم رخصت بے باکی گستاخی دے
کوئی تقصیر بجز خجلت تقصیر نہیں

جب کرم رخصتِ گناہ دے تو گنا ہوں پر نادم ہونے کے سوا کوئی گناہ گناہ نہیں۔

غالبؔ اپنا یہ عقیدہ ہے بقولِ ناسخ
آپ بے بہرہ ہے جو معتقد میرؔ نہیں

غالبؔ اور میرؔ دونوں بزرگ اکبر آبادی ہیں، یعنی زبان آنے کی عمر دارالسلطنت اکبر آباد میں گذری، نواب مصطفٰے خاں شیفتہ غالبؔ مرحوم کو لکھتے ہیں :

''سابقاً مستقر الخلافۃ اکبر آباد از استقرارش سرگرم کبر و ناز بودا کنوں دارالخلافۃ شاہ جہاں آباد بدیں نسبت غیرت افزائے صفاہانِ شیراز۔''

خود غالبؔ ایک خط میں لکھتے ہیں :

''امجد علی شاہ کے آغازِ سلطنت میں ایک صاحبِ واردِ اکبر آباد ہوئے میرے ہاں دو ایک بار آئے تھے، پھر وہ خدا جانے کہاں گئے میں دہلی آ رہا۔''

اور میری محمد حسین صاحب آزادؔ میر محمد تقی میرؔ کو لکھتے ہیں :

''باپ کے مرنے کے بعد (اکبر آباد سے) دلی میں آئے اور گلشن بے خار میں ہے میرا زاہل اکبر آباد است دربدر و حال بہ شاہجہاں آمد و تمتع نیافتہ ناکام برگشتہ در لکھنوی گزرانید و مایحتاج از سرکار نواب وزیرالمالک بہادر یافت ہم درانجا بسیر ملک عدم شتافت۔''

اب اگر غالبؔ کو دہلوی کہو تو میرؔ کو لکھنوی کہنا ضرور ہے، مگر ان دونوں اُستادوں کی زبان یہ کہہ رہی ہے کہ نہ وہ دہلوی ہیں نہ یہ دہلوی ہیں اور اُردو زبان کا حال ایک لفظ سے معلوم ہو جاتا ہے، زیادہ تفحص کرنے کی ضرورت نہیں میرؔ مرحوم کے محاورہ میں سارے دیوان میں جا بجا 'اور' کا لفظ طرف کے معنی پر ہے، حالاں کہ دہلی کی زبان میں یہ لفظ کبھی نہ تھا، مرزا غالبؔ مغفور فرماتے ہیں :

''ایک دل نس پر یہ نا اُمیدواری ہائے ہائے۔''

ایک خط میں لکھتے ہیں :

''پارسلوں کا چھٹویں ساتویں دن پہنچنا خیال کر رہا ہوں۔''

ایک جگہ لکھتے ہیں :

''پلنگ پر سے کھسل پڑا، کھانا کھالیا۔''

حالاں کہ ان کے معاصرین میں کسی کی زبان پر دہلی و لکھنو میں یہ الفاظ نہ تھے، انصاف یہ ہے کہ یہ دونوں بزرگ زبان اکبر آباد کے لئے مایۂ فخر و ناز ہیں، دو ایک لفظوں کے مانوس ہونے سے ان کی زبان پر حرف نہیں آ سکتا، غرض کہ قدر شناسی فن اور محبتِ وطن دونوں امر اس بات کے مقتضی ہوئے کہ غالبؔ نے ناسخؔ کے ساتھ اس عقیدہ میں اتفاق کیا کہ 'آپ بے بہرہ ہے جو معتقدِ میر نہیں'، اسی طرح میرؔ کی استادی کا آتشؔ نے بھی اعتراف کیا ہے :

آتش یہ وہ زمیں ہے کہ جس میں شفیق من
سودا ہوا ہے میرؔ سے استاد کی طرف

مرزا رفیع سوداؔ جو ان کے معاصر ہیں وہ بھی ان کی استادی مقر ہیں :

سودا تو اس زمیں کو غزل در غزل ہی کہہ
ہونا پڑا ہے میرؔ سے استاد کی طرف

معاصرین میں ایک دوسرے کو مان جاتے، ایسا کم ہوتا ہے مگر میرؔ بھی سوداؔ کو مان گئے کہتے ہیں :

نہ ہو کیوں ریختہ بے شورش و کیفیت معنی
گیا ہو میرؔ دیوانہ رہا سوداؔ سو مستانہ

اسی طرح کا ایک شعر آزادؔ نے نقل کیا ہے :

طرف ہونا مرا مشکل ہے اس شعر کے فن میں
یوں ہی سوداؔ کبھی ہوتا ہے سو جاہل ہے کیا جانے

مشہور ہے کہ سوداؔ قصیدہ میں اور میرؔ غزل میں استاد ہیں اور اُن کی غزل سست ہوتی ہے اور ان کا قصیدہ سست ہے، یہ بات حدِ تحقیق سے دور ہے، سوداؔ کی غزل بھی ہرگز سست نہیں ہے، البتہ میرؔ سے غزلیں اُنھوں نے کم کہی ہیں اور قصائد بہت کہے ہیں اور میرؔ کے قصیدہ کو سست کہنا اس اعتبار سے غلط ہے کہ میرؔ قصیدہ کہنا جانتے ہی نہیں، دو تین قصیدہ وہ بھی مختصر انھوں نے کہے اور پھر بھی نہ کہہ سکے، ان کے قصیدہ کا یہ ایک شعر :

جان یہ ہے ترے گھوڑے میں کہ تا روزِ جزا
گرد کو اُس کے نہ پہنچے گی کبھی اُس کی اجل

اغراق پسند طبیعتوں کو بہت بڑھا ہوا معلوم ہوتا ہے، لیکن میرؔ کے رنگ کا یہ شعر ہی نہیں ہے، بے شک غزل میں جو انداز میرؔ نے پایا وہ کسی کو نصیب ہی نہ ہوا۔

ایک نکتہ یہ بھی یہاں افادۂ ادب سے خالی نہیں ہے کہ میرؔ و سوداؔ کو تمام اساتذۂ متاخرین نے مانا اور مانے جاتے ہیں اور یہ محض مضامین عالیہ کے سبب سے اور زبان کی بے تکلفی کے باعث سب کے دل پر نقش بیٹھا ہوا ہے اور اُن کی استادی میں کوئی کلام نہیں کرتا جن باتوں پر کہ اب دارو مدار استادی کا آرہا ہے، وہ عروض سیفی اور غیاث اللغات کی صفحہ گردانی ہے، یہ دونوں بزرگ محاورہ کے آگے نہ غلطی کی پرواہ کرتے تھے نہ قواعد کا خیال رکھتے تھے، آزادؔ نے کچھ ایسے اشعار لکھ دیئے ہیں، لیکن اکثر جگہ اُن کی نظر نہیں پڑی اور وہ سب غلطیاں یہ ہیں : میرؔ مرحوم فرماتے ہیں : گذری نہ ایک دم بھی کہ قضیہ ہے انفصال ...... تحت الثریٰ کو جائے مع اپنے اژدہام ...... گر آئے شیخ پہن کے جامہ قرآن کا ...... وہ یار کے کوچہ کا ہے کچھ شور غلو سا ...... حق صحبت نہ طیروں کو رہا یاد ...... وارفتہ ہے گلستاں اس رومی چمپئی کا ...... دھڑکے ہے جی قفس میں غم آشیاں سے ...... اے جدِ پاک حضرت موسیٰ رضا امام ...... یا ور علی محمد علی رہنما علی، سوداؔ کہتے ہیں : تھا مستحق خون مرا یا بھلا حنا ...... راستی یہ ہے کہ ہے بلہ طویل القامۃ ...... کب ہمیں اس چیز کی پرواہ یہ ہو وہ ہو ...... کیجئے جو اسیری میں اگر ضبط نفس کو، یعنی 'جو' اور 'اگر' دو دو حرفِ شرط ...... شور قلقل سے بہ ازصیحہ کی اس کے آواز ...... تن پر اگر زباں ہو بجائے ہر ایک منھ (۲) 'عین' اور 'ہ' کا گر جانا۔ میرؔ :

کیوں کہ دُنیا دُنیا رُسوائی مری موقوف ہو
عالم عالم مجھ پہ اُس کے عشق میں تہمت ہے اب

عالم عالم جمع تھے خوباں جہاں صافا ہوا ...... یہی حال ہمیشہ رہا تو مال پر بھی نظر کرو۔ سوداؔ کہتے ہیں : جو نقدِ جاں پڑی قیمت تو دل بیعانہ تھا۔ اور ایک مصرع میرؔ صاحب کا صاف ناموزوں ہے :

ان درس گھوں میں ایسا آیا نہ نظر ہم کو
کیا نقل کروں خوبی اُس چہرۂ کتابی کی

اے کی ہے بہت جگہ گری ہے، میرؔ : تم کو جیتا رکھے خدا اے بتاں۔ (۳) غزل میں ہزل بھی اکثر ہے، میرؔ :

بہکے جو ہم مست آ گئے سو بار مسجد سے اُٹھا
واعظ کو مارے خوف کے کل لگ گیا جلاب سا
واعظ کو یہ جلن ہے شاید کہ فربہی سے
رہتا ہے حوض ہی میں اکثر پڑا مگر سا
باہم ہوا کرے ہیں دن رات نیچے اُوپر
یہ نرم شانے لونڈے ہیں مخمل دوخابا

میرؔ فقیر ہوئے تو اک دن کیا کہتے ہیں :

بیٹے سے عمر رہی ہے تھوڑی
اسے اب کیوں کر کاٹیں ہم بابا
اُڑاتا گڈی وہ باہر نہ آوے
مبادا مجھ کو بھی گڈا بنادے
وہ دھوبی کا کم ملتا ہے
میل دل ادھر ہے
بہت کوئی کہے اس سے ملنے میں
تجھ کو کیا ہم دھولیں ہیں

سوداؔ کہتے ہیں :

شیخ وہ رشتہ ہے زنار ہمارا جن نے
پھاڑ ڈالی ہے تری سبحہ کے ہر دانے کی

خونِ جگر کا کھانا دل پر نہیں گوارا
ان ترش ابروؤں کی جب تک نہ ہووے چٹنی

(۴) نحوِ اُردو میں دھوکا کھانا، میرؔ :

اک شور ہورہا ہے خوں ریزی میں ہمارے
حیرت سے ہم تو چپ ہیں کچھ تم بھی بولو پیارے

یعنی 'ہماری' کی جگہ 'ہمارے' باندھا ہے، سوداؔ کہتے ہیں :

آہ کس طرح تری راہ میں ٹھیروں کہ کوئی
سد رہ ہو نہ سکے عمر چلی جاتی کا

عجیب ترکیب ہے مینھ کا لفظ اس زمانہ میں فِع کے وزن پر ہے اور یوں ہی نظم بھی کرتے ہیں، مگر میرؔ صاحب ہمیشہ اس لفظ کو فاع کے وزن پر نظم کرتے ہیں : صبح تک جاتا نہیں ہے مینھ آیا شام کا، ایک جگہ میرؔ صاحب نے 'کہیں' کے معنی پر 'کہوں' نظم کیا ہے :

مت کر خرام سر پہ اُٹھائے گا خلق کو
بیٹھا اگر زمیں پر ترا نقش پا کہو

'ہیگا' اور 'ہیگی' کے ساتھ تو ابھی تک 'گی' کو بول چال میں لگا رکھا ہے، گو کہ شعراء نے ترک کر دیا لیکن میرؔ کے کلام میں ایک جگہ 'گی' عجب طرح سے آیا ہے :

تجھ سے دوچار ہوگا جو کوئی راہ جانے
پہ عمر چاہے گی اُس کو بحال آتے

(۵) میرؔ صاحب شاعر معنی بند و استاد مضمون گو تھے، لیکن جب تناسب لفظی اور ضلع کی طرف جھکتے ہیں تو امانتؔ لکھنوی و شاہ نصیرؔ دہلوی کو مات کر دیتے ہیں :

لوح سینہ پہ مرے سو نیزہ خطی لگے
خستگی اس دل شکستہ کی اسی بابت ہوئی

اس کے لبوں کے آگے کنھوں نے نہ بات کی
آئی ہے کسر شہد مصفا کی شان میں

شان شہد کے چھتے کو بھی کہتے ہیں، ایک شعر میں یہ مضمون ہے کہ اُس کی آنکھوں کو دیکھ کر

بادام، پستہ ہے جیسے حافظؔ کہتے ہیں :

چو فندق پستہ اش خند و بحالم
چرا بادام من گریاں نہ باشد

(۶) ردیف میں خلل :

میر کی اُٹھ کے ہم نے تا سورت
ویسی دیکھی نہ ایک جا صورت

(۷) قافیہ کے دھوکے :

گل گئے بوٹے گئے گلشن ہوئے برہم گئے
کیسے کیسے ہائے اپنے دیکھتے موسم گئے

یعنی اختلافِ توجیہ کا عیب اس مطلع میں ہے، ایک جگہ تربت اور صحت کے قافیہ میں کہتے ہیں : 'بے مست ہوئے، بے ست ہوئے، بے خود ہوئے، میت ہوئے'۔ ایک غزل میں قسمیں اور رسمیں قافیہ ہے، اس میں کہتے ہیں : دغا سے یہ بہتوں کی کھینچے ہے قسمیں۔ حالاں کہ 'قسمیہ' کو جمع کریں تو بغیر نون کے 'قسمے' جمع بنے گی، ایسی بندش کہ اس میں کوئی رکیک پہلو نکلے شاعر کو اس سے بچنا ضرور ہے، میرؔ کہتے ہیں :

دریا تھا مگر آگ کا دریائے غم عشق
سب آبلہ ہیں میری درونی میں صدف سے

یعنی مثل صدف کے آبلہ ہیں۔

---

مت مردمک دیدہ میں سمجھو یہ نگاہیں
ہیں جمع سویدائے دل چشم میں آہیں

جس طرح آنکھ میں تل ہوتا ہے، اسی طرح دل میں ایک سیاہ نقطہ ہوتا ہے، اُسے سویدا کہتے ہیں، مطلب یہ ہے کہ میری آنکھ کے تل میں یہ نگاہیں نہیں ہیں بلکہ آنکھ کے دل میں آہیں ہیں، یعنی میری آنکھ اور نگاہ حسرت آلود ہے، اس شعر میں انتہا کا تصنع ہے اور دل یہاں بمعنی وسط ہے۔

برشگال گریۂ عاشق ہے دیکھا چاہئے
کھل گئی مانند گل سو جا سے دیوارِ چمن

'ہے' کی جگہ شاید 'یہی' کا لفظ تھا، کاتب نے دھوکا کھایا، کھلنا شگافتہ ہونا۔

اُلفت ِگل سے غلط ہے دعوئے وارستگی
سر وہی باوصف ِآزادی گرفتارِ چمن

اقسام سرو میں ایک قسم سرو آزاد ہے۔

---

عشق تاثیر سے نومید نہیں
جاں سپاری شجر بید نہیں

یعنی عاشقی وجانبازی درخت بید تھوڑی ہے کہ تاثیر وثمرہ سے محروم رہے۔

سلطنت دست بدست آئی ہے
جامِ مے خاتم جمشید نہیں

کہتے ہیں جامِ شراب سلطنت ہے جو جمشید سے رندوں تک ہاتھوں ہاتھ پہنچی ہے یہ نگین جمشید نہیں ہے کہ اس پر اسی کا نام کھدا ہوا ہو اور اسی کے لئے خاص ہو گیا ہو۔

ہے تجلی تری سامانِ وجود
ذرہ بے پرتو ِخورشید نہیں

یعنی ذات سبحانہ تعالیٰ کی جلوہ گری باعثِ وجود عالم ہے جیسے طلوع خورشید ذروں کے لئے باعثِ ظہور ہے، پہلا مصرع اصل میں یوں ہے کہ تیری تجلی سامانِ وجود ہے 'ہے' کا اس طرح سے مقدم کر دینا شعر کے لئے مخصوص ہے عبارت میں کسی فعل ناقص کو اسم وخبر پر خصوصاً اسم پر مقدم کرنا نہیں دُرست اُردو میں افعالِ ناقصہ یہ ہیں، 'نہیں، ہے، تھا، ہوا، رہا، ہو گیا، بن گیا، اور تیرا، اور تیری، اور مرا، اور مری، میں' ی کا حذف بھی شاعری کے لئے ہے، کسی اور عبارت میں ہو تو غیر فصیح ہے۔

رازِ معشوق نہ رُسوا ہوجائے
ورنہ مرجانے میں کچھ بھید نہیں

یعنی مرجانے میں رازداری کی تکلیف کچھ بھی باقی نہیں رہتی، لیکن رازِ معشوق کے فاش ہوجانے کا اندیشہ ہے، اس لئے کہ عاشق کا جان دینا اکثر معشوق کی رُسوائی کا باعث ہوتا ہے۔

گردشِ رنگ ِطرب سے ڈر ہے
غم محرومی جاوید نہیں

اس شعر سے 'مجھ کو' یا 'تجھ کو' محذوف ہے، اگر 'مجھ کو' محذوف سمجھیں تو مطلب یہ ہے کہ حصولِ طرب کے بعد زوالِ طرب ہونا ایسا جانکاہ ہے کہ اس سے محرومیٔ جاوید بہتر ہے اور اگر 'تجھ کو' محذوف لیں تو مطلب یہ کہ تجھے عیش دوروزہ جو دُنیا میں حاصل ہے، اس کے زوال کا تو ڈر ہے اور آخرت کی محرومیٔ جاوید کا کچھ خیال نہیں، یہ شعر ایک مثال اس کی ہے کہ محتمل دو معنی پر یا زیادہ پر ہونا شعر کے لئے کوئی خوبی کا باعث نہیں ہوتا، خوبی کثرتِ معنی سے پیدا ہوتی ہے، نہ احتمالاتِ کثیر سے اسے سمجھو۔

کہتے ہیں جیتے ہیں اُمید پہ لوگ
ہم کو جینے کی بھی اُمید نہیں

یعنی اس طرح جینے کی بھی ہم کو اُمید نہیں، پھر ہم کس اُمید پر جی سکتے ہیں۔

---

جہاں تیرا نقش قدم دیکھتے ہیں
خیاباں خیاباں ارم دیکھتے ہیں

یعنی ہر ایک نقش قدم ایک خیاباں ارم ہے۔

دل آشفتگاں خال کنج دہن کے
سویدا میں سیر عدم دیکھتے ہیں

دہن بے نشان کے خال پر جو لوگ دل دادہ ہیں، وہ اپنے سویدائے دل میں عدم کی سیر کر رہے ہیں، 'سیر' عربی لفظ ہے اور چلنے کے معنی پر عربی میں مستعمل ہے، لیکن فارسی واُردو میں تماشہ کے معنی پر مستعمل ہے، مصنف نے یہاں اہل عجم کے مذاق کی موافق نظم کیا ہے اور اس سبب سے لفظ 'سیر' کی اضافت دُرست ہے۔

ترے سر و قامت سے اک قد ِآدم
قیامت کے فتنہ کو کم دیکھتے ہیں

یعنی فتنۂ قیامت سے سرو قامت ایک قد بھر بڑھا ہوا ہے، نہایت لطیف مضمون ہے۔

تماشا کہ اے محو ِآئینہ داری
تجھے کس تمنا سے ہم دیکھتے ہیں

فارسی والے کہتے ہیں 'مدد ے' یعنی مدد کر، 'نگا ہے' یعنی نگاہ کر، 'تماشائے' یعنی تماشا دیکھ، 'زخمے' یعنی زخم لگا، 'دستے' یعنی ہاتھ پکڑ، اسی مذاق کے موافق مصنف نے یہاں فعل محذوف کو کیا ہے، مطلب یہ ہے کہ آئینہ میں اپنے جمال کو کیا دیکھ رہے ہو، ذرا یہ تماشا تو دیکھو کہ ہم تم کو کس حسرت سے دیکھ رہے ہیں، لیکن اُردو میں خالی تماشا کہہ دینا محاورہ نہیں ہے۔

سراغِ تف ِنالہ بے داغِ دل سے
کہ شب روکا نقش قدم دیکھتے ہیں

نالہ شبی کا وقت رات کو ہوا کرتا ہے، نالہ کو شب رو اس وجہ سے کہا ہے، کہتے ہیں جس طرح صبح کو نقش قدم دیکھ کر شب رو کا سراغ لگ جاتا ہے کہ ادھر سے آیا اور اُدھر گیا، اسی طرح داغ دل سے نالۂ شب کی تاب وتب کا پتہ مل سکتا ہے۔

بنا کر فقیروں کا ہم بھیس غالبؔ
تماشائے اہل کرم دیکھتے ہیں

مطلب یہ ہے کہ مجھے کرم کی طرف احتیاج نہیں ہے، لیکن اندازِ کرم پر میں فریفتہ ہوں، اس کے دیکھنے کے لئے فقیروں کا بھیس بنایا ہے۔

---

ملتی ہے خوئے یار سے نار التہاب میں
کافر ہوں گر نہ ملتی ہو لذت عذاب میں

یعنی مجھے جلانا اور مجھ پر آگ بھبھوکا ہو ہو جانا، یہی خصلت تو معشوق کی بھی تھی، پھر عذابِ نار میں کیوں کر مجھے لذت نہ ملی، آتش مرحوم کہتے ہیں :

آسمان شوق سے تلواروں کا مینھ برسادے
ماہِ نو نے کیا ابرو کا ترے خم پیدا

کب سے ہوں کیا بتاؤں جہانِ خراب میں
شب ہائے ہجر کو بھی رکھوں گر حساب میں

شاعر زندگی سے بیزار ہوکر کہتا ہے کہ کس مدت سے میں جی رہا ہوں ایک ایک رات ہزار ہزار سال کی گذر گئی اور میں زندہ رہا۔

تا پھر نہ انتظار میں نیند آئے عمر بھر
آنے کا عہد کر گئے آئے جو خواب میں

اس شعر میں معشوق کی شوخی کا بیان کیا ہے، اس کوچہ کی طرف خوش فکر غزل گو بہت دوڑتے ہیں اور جس شعر سے کوئی شوخی معشوق کی نکلی وہی شعر غزل کا اچھا شعر ہوتا ہے، مصنف نے یہاں 'وہ' کا لفظ ترک کیا اور اس ترک سے معنی لطیف یہ پیدا ہوئے کہ جیسے سب جانتے ہیں کہ اس کے سوا ہم کسی کا ذکر ہی نہیں کرتے یا یوں سمجھو کہ دل سے معشوق کی باتیں کرتے کرتے یہ بات زبان سے نکل گئی ہے اور ضمیر دل ہی میں رہ گئی کلام فصحا میں حذف وترکِ ذکر کے بہت سے سبب ہوا کرتے ہیں، لیکن یہاں بھی دونوں سبب ہو سکتے ہیں جو بیان ہوئے۔

قاصد کے آتے آتے خط اک اور لکھ رکھوں
میں جانتا ہوں جو وہ لکھیں گے جواب میں

یہ شعر بہت بلیغ ہے اپنا معاملات عشق میں صاحبِ تجربہ اور معشوق کا مزاج داں ہونا اور معشوق کا بدعہد وحیلہ جو ہونا یہ سب معنی اس سے سمجھ میں آتے ہیں، یہاں 'آتے آتے' کے معنی جب تک قاصد آئے آئے جیسے رندؔ نے کہا ہے :

سانس دیکھی تن بسمل میں جو آتے جاتے
اور چرکا دیا جلاد نے جاتے جاتے

یعنی جب تک 'جائے جائے' اور 'چرکا لگا دیا' اور کبھی فعل کو محض تکرار معانی کے بیان کے لئے اس طرح مکرر بولتے ہیں جیسے کہتے ہیں، 'لکھتے لکھتے ہاتھ دُکھ گیا' اور کبھی مسندالیہ کی حالت کے بیان میں مکرر لاتے ہیں، جیسے 'تم روتے روتے ہنسنے کیوں لگے' اور کبھی شروع فعل کے معنی تکرار سے ظاہر ہوتے ہیں، جیسے 'تم دیتے دیتے رہ گئے'۔

مجھ تک کب اُن کی بزم میں آتا تھا دورِ جام
ساقی نے کچھ ملا نہ دیا ہو شراب میں

اُن کی محفل میں جو ہے وہ رقیب ہے، ساقی نے زہر ملا دیا ہو تو کیا عجب ہے۔

جو منکر وفا ہو فریب اُس پہ کیا چلے
کیوں بدگماں ہوں دوست سے دُشمن کے باب میں

یعنی رقیب جھوٹ موٹھ اظہارِ وفا کر کے اُس کو فریب نہیں دے سکتا، پھر اُس کے باب میں معشوق سے میں کیوں بدگمان ہوں جس کو کسی کی وفا کا یقین ہی نہیں۔

میں مضطرب ہوں وصل میں خوفِ رقیب سے
ڈالا ہے تم کو وہم نے کس پیچ و تاب میں

یعنی وصل میں مجھے تو یہ دھڑکا ہے کہ کہیں رقیب نہ آجائے اور میری گھبراہٹ کو دیکھ کر تم کو وہم یہ ہوا ہے کہ یہ اپنے کسی معشوق سے چھپ کر میرے پاس آیا ہے، اس سبب سے گھبرایا ہوا ہے
-

میں اور خط ِوصل خدا ساز بات ہے
جاں نذر دینی بھول گیا اضطراب میں

یعنی مجھ کو اور خطِ وصل حاصل ہوا ایسے غیر مترقب امر پر اظہارِ تعجب میں فعل کا حذف محاورہ میں ہے اسی طرح مقام مبالغہ میں بھی فعل کو حذف کرتے ہیں، جیسے یہ ہاتھ اور ایسی تلوار 'دینی'

مصدر مؤنث ہے۔

ہے تیوری چڑھی ہوئی اندر نقاب کے
ہے اک شکن پڑی ہوئی طرفِ نقاب میں

لکھنؤ اور دہلی کی زبان میں جو بعض الفاظ میں فرق ہے اُن میں سے تیوری کا لفظ بھی ہے، مصنف نے زبان دہلی کے موافق اُسے موزوں کیا ہے اور لکھنؤ میں 'ی' کو نہیں ظاہر کرتے ہیں، یعنی دہلی میں تیوری فاعلن کے وزن پر ہے اور لکھنؤ کی زبان میں فعلن کے وزن پر ہے، غرض یہ ہے کہ نقاب پر شکن دیکھ کر عاشق کو یہ دھڑکا پیدا ہوا ہے کہ شاید اس کی تیوری چڑھی ہوئی ہے، کچھ خفا ہے۔

لاکھوں لگاؤ ایک چرانا نگاہ کا
لاکھوں بناؤ ایک بگڑنا عتاب کا

جملوں کی ترکیب میں تماثل اور لفظوں کی نشست میں حسن تقابل ہونا اس کی مثال میں یہ آیت مشہور ہے : ان الابرار لفی نعیم . وان الفجار لفی جحیم . لیکن اُردو میں یہ شعر بھی یہاں شاہد زیبا ہے۔

وہ نالۂ دل میں خس کے برابر جگہ نہ پائے
جس نالہ سے شگاف پڑے آفتاب میں

وہ سحر مدعا طلبی میں نہ کام آئے
جس سحر سے سفینہ رواں ہو سراب میں

دونوں شعر مقامِ تعجب میں ہیں اور دل سے معشوق کا دل مراد ہے اور سراب میں سفینہ رواں ہونا امر خارق عادت کا واقع ہونا مقصود ہے۔

غالبؔ چھٹی شراب پر اب بھی کبھی کبھی
پیتا ہوں روزِ ابر و شبِ ماہتاب میں

مطلب یہ ہے کہ شراب چھٹنے پر بھی یہ حال ہے کہ ابر چاندنی دیکھ کر رہا نہیں جاتا پی ہی لیتا ہوں ۔

---

کل کے لئے کر آج نہ خست شراب میں
یہ سوءِ ظن ہے ساقی کوثر کے باب میں

شاعر کی نظر میں کل جو آنے والا ہے وہ فردائے قیامت ہے اور کل جو گذر گیا، وہ روزِ الست ہے اور اُوپر کا لفظ جو آئے گا تو فلک الافلاک پر خیال پہنچے گا اور نیچے کے لفظ سے تحت الثریٰ کی طرف ذہن منتقل ہوگا جام کے ساتھ جمشید کا تصور کرے گا اور خم کا لفظ آتے ہی فلاطون یاد آجائے گا، عصا اگر تھا تو موسیٰ ہی کے پاس تھا اور زرہ اگر ہے تو داؤد ہی کے لئے ہے انگوٹھی پر سلیمان ہی کا نام کھدا ہوا ہے اور آئینہ سکندر ہی کے سامنے لگا ہوا ہے، دُنیا میں اگر کوئی دیوار ہے سدِ سکندر ہے اور طاق ہے تو طاقِ کسریٰ ہے غرض کہ شاعر کا موضوع کلام وہی ہونا چاہئے جو بہت مشہور ہے۔

ہیں آج کیوں ذلیل کہ کل تک نہ تھی پسند
گستاخیِ فرشتہ ہماری جناب میں

اس شعر میں کل سے وہ کل مراد ہے جس دن فرشتوں نے یہ عرض کیا تھا کہ انسان پیدا ہوں گے تو فساد و خوں ریزی کریں گے اور یہ ناپسند ہوا تھا، شاعر نے یہاں استفہام اس غرض سے نہیں کیا ہے کہ اس کے جواب کا خواہاں ہے، بلکہ سامع کا تنبیہ کرنا مقصود ہے، یعنی خیال کریں کہ ذلت کا سامنا اپنے ہی ہاتھوں ہے۔

جاں کیوں نکلنے لگتی ہے تن سے دمِ سماع
گر وہ صدا سمائی ہے چنگ و رباب میں

یہاں بھی استفہام فقط سامع کے تنبیہ کرنے کے لئے ہے شاعر جواب نہیں چاہتا ہے، مطلب یہ ہے کہ خیال کر کہ رباب سے جب اُس موجودِ حق کی صدا بلند ہوتی ہے تو اربابِ سماع کی جان فنا ہونے لگتی ہے، یعنی اس کے وجود کے سامنے سب کی ہستی ہیچ ہے اور وہ سب کا جاذب ہے اور سب مجذوب ہیں اور وہ مرجع ہے اور سب اس کی طرف راجع ہیں، اس مضمون کو یوں ادا کیا ہے کہ اگر یہ سچ ہے کہ چنگ و رباب میں اس کی صدا سمائی ہوئی ہے تو پھر اسے سن کر جان کیوں فنا ہوتی ہے، غرض یہ کہ سامع کو تنبیہ ہو جائے۔

رَو میں ہے رخشِ عمر کہاں دیکھئے تھمے
نے ہاتھ باگ پر ہے نہ پا ہے رکاب میں

عمر توسن ہے اور وہ توسن جو سوار کے قابو میں نہیں دیکھئے کتنی دور جا کر اس کو پشت پر سے گراتا ہے۔

اتنا ہی مجھ کو اپنی حقیقت سے بعد ہے
جتنا کہ وہمِ غیر سے ہوں پیچ و تاب میں

یعنی جس قدر غیر کو غیر سمجھتا ہوں اتنا ہی اپنے سے بیگانہ ہوں، پس عارف وہی ہے جسے غیر کے آئینۂ رخسار میں اتنا منھ نظر آئے۔

اصل شہود شاہد و مشہود ایک ہے

حیراں ہوں پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں

جب تمام عالم بہ وجودِ واحد موجود ہے، تو شاہد و مشہود ایک ہی ہوئے اور ایک کے سوا دوسرا موجود نہیں ہے اور اس کا بھی وجود و شہود کوئی شئے عارضی نہیں ہے، بلکہ وجود عین ذاتِ موجود ہے، اس لئے کہ اگر ذات میں اور وجود میں مغایرت ہو تو ذات اس کی وجود کی طرف محتاج ہوگی اور اس کا ازلی و ابدی و سرمدی ہونا ثابت نہ ہوگا غرض کہ وجود و شہود بھی عین شاہد و مشہود ہے اور مشاہدہ میں شاہد و مشہود میں مغایرت ہونا ضرور ہے اور جب مغایرت ہی یہاں نہیں ہے تو پھر مشاہدہ کیسا؟ جس کی اُمید آخرت میں لوگ رکھتے ہیں۔

ہے مشتمل نمود صور پر وجودِ بحر

یاں کیا دھرا ہے قطرۂ موج و حباب میں

یعنی قطرۂ موج و حباب کے لئے کچھ ہستی ہی نہیں ہے، ان کی نمود بے بود وجودِ بحر کے ضمن میں ہے، غرض اس تمثیل سے یہ ہے کہ ممکنات کی ہستی وجودِ واجب کے ضمن میں ہے، اگر یہ غرض نہ ہو تو شعر بے معنی رہا جاتا ہے اور یہ طرزِ بیان کہ فقط تمثیل کو ذکر کریں اور ممثل کو ترک کریں، اُس بیان سے بلیغ تر ہے، جس میں تمثیل و ممثل دونوں مذکور ہوں، جس طرح استعارہ بلیغ تر ہوتا ہے، بہ نسبت تشبیہ کے لیکن جس طرح استعارہ میں یہ شرط ہے کہ مشبہ کی طرف جلد ذہن منتقل ہو جانا چاہئے، اسی طرح تمثیل بھی ایسی ہونی چاہئے کہ اُسے سن کر ممثل کی طرف انتقال ذہن ہو جائے، مثلاً یوں کہیں کہ 'جیسا بیج بوؤ گے ویسا ہی پھل کھاؤ گے'، اس سے صاف سمجھ میں آتا ہے کہ 'جیسا کرو گے ویسا پاؤ گے' اور ممثل کا ترک کرنا اس سبب سے بہتر ہوتا ہے کہ ایسا ابہام جس کے بعد انکشاف فوراً ہو جائے ذہن سامع کو لذت بخشتا ہے اور یہ لذت اُس لذت سے بڑھی ہوئی ہے جو ذکر ممثل سے حاصل ہوتی۔

شرم اک ادائے ناز ہے اپنی ہی سے سہی

ہیں کتنے بے حجاب کہ ہیں یوں حجاب میں

اس غزل کے اکثر شعر تصوف کے مضمون کے ہیں اور یہ شعر بھی ویسا ہی ہے کہتے ہیں کہ اس کا شرمانا اور سامنے نہ آنا یہ غمزۂ معشوقانہ ہے، یہ ہم نے مانا کہ یہاں کوئی دوسرا موجود نہیں ہے اور اپنا غمزہ اپنے ہی ساتھ ہے، لیکن جب غمزہ و ادا خود ایک طرح کی بے حجابی ہے تو اس کا حجاب کرنا عین بے حجابی ہوا۔

آرائش جمال سے فارغ نہیں ہنوز

پیش نظر ہے آئینہ دائم نقاب میں

نقاب استعارہ ہے حجاب قدس سے اور آئینہ اس میں علم مایکون و ماکان ہے اور آرائش جمال سے فارغ نہ ہونا تفسیر کل یوم ھو فی شأن ہے۔

ہے غیب غیب ِجس کو سمجھتے ہیں سب شہود

ہیں خواب میں ہنوز جو جاگے ہیں خواب میں

یعنی خواب میں خواب دیکھ رہے ہیں تو یہ غیب میں غیب ہے۔

غالبؔ ندیم دوست سے آتی ہے بوئے دوست

مشغول حق ہوں بندگیٔ بوتراب میں

اس مضمون کا ایک شعر ناسخ کا بہت مشہور ہے :

بیعت خدا سے بھی مجھے بے واسطہ نہیں

دستِ خدا ہے نام مرے دستگیر کا

ناسخ نے پہلے مصرع میں ادعا کیا ہے اور دوسرے میں توجیہ اور مصنف نے دلیل کو دعوے پر مقدم کر دیا ہے، لیکن دعوے میں ابہام ہوتا ہے اور دلیل میں انکشاف ہوتا ہے، اس سبب سے آدابِ انشاء میں دعوے کو دلیل پر مقدم رکھنا بہتر ہے کہ ابہام کے بعد انکشاف لذیذ تر ہوتا ہے۔

---

حیراں ہوں دل کو روؤں کہ پیٹوں جگر کو میں

مقدور ہو تو ساتھ رکھوں نوحہ گر کو میں

یہ معنی نکلتے ہیں کہ دل و جگر دونوں ایسے صاحبِ مرتبہ و شان تھے کہ عزاداری ان کی بہر حال ضرور ہے، خود نہ ہو سکے تو نوحہ گر رکھنا چاہئے کہ ایک کا ماتم میں کروں اور ایک کا نوحہ وہ پڑھے۔

چھوڑا نہ رشک نے کہ ترے گھر کا نام لوں

ہر اک سے پوچھتا ہوں کہ جاؤں کدھر کو میں

حالتِ اضطراب و کثرت قلق میں یہ کہتے ہیں کہ ارے کدھر جاؤں مطلب یہ ہوتا ہے کہ کوئی جگہ ایسی نہیں جہاں غم بہلے اور تسکین ہو، اس شعر میں جگہ یعنی نوحہ معشوق تو معین ہے، مگر راہ چلتوں کے سامنے اس کا نام مارے رشک کے نہیں لیتے اور پتہ نہ ملنے سے اضطراب و قلق پیدا ہو گیا ہے تو یہاں 'جاؤں کدھر کو میں' دو معنی رکھتا ہے اور یہی لطافت شعر میں ہے۔

جانا پڑا رقیب کے در پر ہزار بار

اے کاش جانتا نہ ترے رہ گذر کو میں

رقیب کے در پر اس لئے ان کو جانا پڑا کہ معشوق کی آمد و رفت اُسی کے گھر میں تھی۔

ہے کیا جو کس کے باندھی ہے میری بلا ڈرے
کیا جانتا نہیں ہوں تمہاری کمر کو میں

کمر کسنا اور باندھنا کسی مہم پر مستعد ہونے کے معنی پر ہے اور معشوق کے لئے بڑی مہم عاشق کا قتل کرنا ہے، کہتے ہیں 'تمہاری کمر بھی کیا ہے جسے تم کسو گے'، بھلا میں تمہاری کمر کو نہیں جانتا ہوں اس شعر میں 'میں' کی لفظ کو ذرا لہجہ میں ممتاز رکھنا چاہئے اور اس سے معنی زائد یہ پیدا ہوں گے کہ 'کوئی اور بھی نہیں' اور پھر اس معنی کو ایک اور معنی پر شاتت کرنے سے مطلب یہ ظاہر کیا ہے کہ ہنر اس زمانہ میں متاع کاسد ہے، 'اپنے اُوپر' محاورہ ہے اور 'اپنے اُوپر' تو لکھنؤ میں نہیں بولتے، گو عموماً اہل قلم 'تئیں اور اُوپر' کا لفظ لکھنے میں احتیاط کرتے ہیں۔

غالبؔ خدا کرے کہ سوار سمند ناز
دیکھوں علی بہادرِ عالی گہر کو میں

سمندِ ناز سے وہ سمند مراد ہے جو ناز سے چلے، اضافت کے لئے ادنیٰ تعلق کافی ہوتا ہے۔

ذکر میرا بہ بدی بھی اسے منظور نہیں
غیر کی بات بگڑ جائے تو کچھ دُور نہیں

یعنی مجھ سے اُسے ایسی نفرت ہے کہ میری بدی کرنے کو بھی اگر کوئی میرا نام اُس کے سامنے لیتا ہے تو اُسے گوارا نہیں ہوتا اور غیر کو عادت ہے کہ میری بدی کیا کرتا ہے تو کچھ دُور نہیں کہ اسی سبب سے رقیب ہے اور اُس سے بگاڑ ہو جائے۔

وعدۂ سیر گلستاں ہے خوشا طالع شوق
مژدۂ قتل مقدر ہے جو مذکور نہیں

یعنی تماشائے لالہ وگل کا اُس نے وعدہ کیا ہے، اس سے میں سمجھ گیا کہ مجھے قتل کرے گا، یہ نصیب کہاں، سچ مچ میرے ساتھ سیر گلستاں کرے کچھ عجب نہیں کہ مژدۂ قتل کی جگہ مژدۂ وصل کہا ہو۔

شاید ہستیٔ مطلق کی کمر ہے عالم
لوگ کہتے ہیں کہ ہے پر ہمیں منظور نہیں

یعنی عالم کو ہستی کے ساتھ ایسا ہی تعلق ہے جیسا کمر کو معشوق کے ساتھ اس کا نام ہی نام سنتے ہیں اور دکھائی نہیں دیتی، مصنف نے لفظ منظور کو یہاں مبصر و مرئی کے معنی پر استعمال کیا ہے، محاورہ اس کے مساعد نہیں۔

قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا لیکن
ہم کو تقلید تنک ظرفی منصور نہیں

قطرہ مضاف ہے اور اپنا مضاف الیہ اور اضافت یہاں بیانیہ ہے یعنی میں بھی وہ قطرہ ہوں جو دریا میں فنا ہو، یعنی مجھے بھی فنا فی الذات کا مرتبہ حاصل ہے، مگر منصور کا ظرف چھوٹا تھا چھلک گیا۔

حسرت اے ذوقِ خرابی کہ وہ طاقت نہ رہی
عشق پر عربدہ کی گوں تن رنجور نہیں

'وہ' اشارہ ہے اگلے زمانہ کی کشتیوں کی طرف جب ان میں ایسی طاقت تھی کہ عشق سے پیچ پہلوان کے ساتھ بار بار لپٹ پڑتے تھے، لیکن آخر کو ہار گئے اور مقابلہ کی طاقت نہ رہی اور اسی بات پر حسرت کرتے ہیں کہ تن رنجور عشق کی زور آزمائی کی گون نہ رہا۔

میں جو کہتا ہوں کہ ہم لیں گے قیامت میں تمہیں
کس رعونت سے وہ کہتے ہیں کہ ہم حور نہیں

غزل کا ایک یہ بھی بڑا مضمون ہے کہ معشوق کی حاضر جوابی کا بیان ہوا اور اکثر یہ ایسا شعر بیت الغزل ہوا کرتا ہے۔

ظلم کر ظلم اگر لطف دریغ آتا ہو
تو تغافل میں کسی رنگ سے معذور نہیں

یعنی تغافل تو ناآشنائی محض ہے، یہ مجھے کیوں کر گوارا ہو۔

صاف وردی کش پیمانہ رجم ہیں ہم لوگ
وائے وہ بادہ کہ افشردۂ انگور نہیں

یعنی سے کشی بھی ہماری بڑے رتبہ کی ہے وہ شراب نے نصیب ہے جو انگوری نہ ہو کہ ہم اسے منھ نہیں لگاتے اس لئے کہ یہ تقلید جم کے خلاف ہے، یہاں مرزا صاحب ضلع بول گئے ہیں، یعنی دُرد کے واسطے صاف کا لفظ شعر میں لائے ہیں، حالاں کہ ضلع سے کمالِ نفرت رکھتے تھے ایک خط میں لکھتے ہیں : ایک صاحب نے میرے سامنے یہ مطلع پڑھا

شعر اسدؔ اس جفا پر بتوں سے وفا کی
مرے شیر شاباش رحمت خدا کی

میں نے سن کر عرض کیا کہ صاحب جس بزرگ کا یہ مطلع ہے اُس پر بقول اس کے رحمتِ خدا کی اور اگر میرا ہو تو مجھ پر لعنتِ اسد اور شیر اور بت اور خدا اور جفا اور وفا میری طرزِ گفتار نہیں ہے اور مرزا غالبؔ سے بہت پیشتر جو اساتذہ گذرے ہیں، ان کا بھی یہی حال تھا کہ ضلع ورعایت کو بہت ہی مبتذل سمجھتے تھے، مرزا رفیع سوداؔ نے جو قصیدہ امام رضاؑ کی مدح میں کہا ہے، اس کی تشبیب میں اپنے بعض معاصرین پر اسی ضلع بولنے پر تشنیع کی ہے، کہتے ہیں :

استاد کی اُن کے ہے اُنھوں کو یہ نصیحت
لفظی نہ تناسب ہو تو کچھ مت کرو تحریر

اتنا تو تلازم رکھو الفاظ کا ملحوظ
بے پنجہ و ناخن نہ لکھو دودھ کو تم شیر

جب تک کہ نہ منظور ہو پاسنگ ِترازو
باندھو نہ کبھی شیر میں تم لفظ ِشکم سیر

ہوں ظہوری کے مقابل میں خفائی غالبؔ
میرے دعوے پہ یہ حجت ہے کہ مشہور نہیں

یعنی میرا مشہور نہ ہونا اس بات پر دلیل ہے کہ میں خفائی ہوں اور ظہور و خفا میں تقابل ہے تو میں ظہوری کا مدِ مقابل ہوا۔

---

نالہ جز حسن طلب اے ستم ایجاد نہیں
ہے تقاضائے جفا شکوۂ بے داد نہیں

یعنی یوں تو تمنائے جفا مقبول نہ ہوگی، ہاں نالہ کشی پر میرے خفا ہوکر جفا کروتو کرو غرض کہ نالہ کشی حسن وطلب ہے، نہ شکایتِ تعب۔

عشق و مزدوری عشرت گہ خسرو کیا خوب
ہم کو تسلیم نکو نامی فرہاد نہیں

ہم کو تسلیم نہیں یعنی ہمارے نزدیک مسلم نہیں یعنی مصدر کو بمعنی مفعول استعمال کیا ہے اور عربی کے مصدر اکثر اُردو میں اس طرح لوگ استعمال کیا کرتے ہیں، جیسے کہتے ہیں، مطلب حصول ہوا یعنی حاصل ہوا، راز افشاء ہوا یعنی فاش ہوا، لیکن جو لوگ عربی داں ہیں، وہ ایسی عبارت سے احتراز کرتے ہیں اور محاورہ بگاڑ لیتے ہیں۔

کم نہیں وہ بھی خرابی میں پہ وسعت معلوم
دشت میں ہے مجھے وہ عیش کہ گھر یاد نہیں

یعنی گھر مثل صحرا کے ویران ہے، مگر وسعت اتنی کہاں۔

اہل بینش کو ہے طوفانِ حوادث مکتب
لطمۂ موج کم از سیلی استاد نہیں

موج سے طوفانِ حوادث کی موج مقصود ہے، مطلب یہ ہے کہ حوادث سے عبرت کا سبق لیتے ہیں

وائے محرومیٔ تسلیم و بدا حال وفا
جانتا ہے کہ ہمیں طاقت ِفریاد نہیں

یعنی رضا و وفا کے پاس سے جو صبر کرتے ہیں تو تم جانتے ہو کہ ہمیں طاقت فریاد نہیں ہے۔

رنگ تمکین و گل و لالہ پریشاں کیوں ہو
گر چراغان سر رہ گذرِ باد نہیں

یعنی جلوۂ لالۂ و گل اگر چراغ رہ گذر باد نہیں ہے تو اس قدر بے ثبات کیوں ہے۔

سبد ِگل کے تلے بند کرے ہے گلچیں
مژدہ اے مرغ کہ گلزار میں صیاد نہیں

شعراء کو عادت ہوگئی کہ گل و بلبل و شمع و پروانہ وغیرہ کا ذکر بھی مضمون شعر سمجھتے ہیں، انھیں کے تتبع میں مصنف نے یہ شعر کہا ہے، ورنہ جہاں تک غور کیجئے، کچھ حاصل اس کا نہیں معلوم ہوتا۔

نفی سے کرتی ہے اثبات ِتراوش گویا
دی ہے جائے دہن اُس کو دمِ ایجاد نہیں

یعنی اس کے دہن کا وجود اگر ہے تو التزام ہے، محض تصور میں ہے، ورنہ خارج میں اُسے بجائے دہن 'نہیں' ملی لفظ اثبات مصنف نے یہاں مؤنث باندھا ورنہ افعال کے وزن پر جتنے الفاظ ہیں سب بتذکیر مستعمل ہیں، میؔر کہتے ہیں :

تابوت مرا دیر اُٹھا اس کی گلی سے
اثبات ہوا جرم محبت کا اسی سے

مصنف نے خود بتذکیر کہا ہے، بہر رنگ میں بہار کا اثبات چاہئے، یہاں تراوش کے قرب نے دھوکا دیا جو لوگ ضلع پسند کرتے ہیں، ان کو اس شعر میں گویا کا لفظ بہت لطف دیتا ہوگا، مگر یہ لفظ مبتذل ہوگیا ہے۔

کم نہیں جلوہ گری میں ترے کوچہ سے بہشت
یہی نقشہ ہے ولے اس قدر آباد نہیں

یعنی یہاں عشاق کا ہجوم بہت رہتا ہے۔

کرتے کس منھ سے ہو غربت کی شکایت غالبؔ
تم کو بے مہری یارانِ وطن یاد نہیں

نحو اُردو کے دقائق میں سے ایک یہ مسئلہ ہے کہ 'تم کو' یہاں ترکیب میں کیا ہے اور 'یاد' کیا ہے، اگر یوں کہیں کہ 'نہیں' فعل ناقص ہے، اسم اس کا بے مہری یارانِ وطن ہے اور خبر اس کی یاد ہے تو اس صورت میں 'تم' کو مفعول نہیں کہہ سکتے اس لئے کہ فعل ناقص لازم ہوا کرتا ہے اور اگر یوں کہیں کہ 'نہیں' اس مقام پر تامہ ہے اور بے مہری یارانِ وطن فاعل اور 'تم کو' مفعول ہے تو اس صورت میں 'یاد' ترکیب میں کیا ہے اور 'نہیں' تامہ ہوا تو متعدی کیوں ہو گیا، یہ دونوں اشکال اس طرح دفع ہو سکتے ہیں کہ یوں کہیں کہ پہلی صورت میں 'تم کو' کو ہم مفعول بہ نہیں کہتے بلکہ متعلق فعل ہے، اس لئے کہ 'کو' مفعول بہ کے لئے خاص نہیں ہے مفعول لہٗ کے لئے بھی ہوتا ہے، جیسے کہتے ہیں : 'حج کو گئے' اور مفعول فیہ کے لئے بھی 'کو' آتا ہے جیسے کہتے ہیں منگل کو روانہ ہوئے 'طرف' کے معنی پر بھی آتا ہے، جیسے کہتے ہیں : 'قافلہ کدھر کو گیا'، اس کے علاوہ جس طرح کو مفعول بہ کے لئے خاص نہیں ہے، اُسی طرح مفعول بہ بھی 'کو' کے لئے خاص نہیں ہے، کہتے ہیں کہ 'خط پڑھا اور زید کو پڑھایا' یعنی مفعول بہ اگر ذوی العقول میں سے ہو تو وہ 'کو' کے ساتھ بولا جاتا ہے اور افعالِ قلوب میں بھی یہی ضابطہ رہتا ہے، جیسے : 'زید کو احمق سمجھا' اور اسی طرح جن فعلوں کے دو مفعول ہوتے ہیں وہاں بھی فقط دونوں میں جو اشرف ہے، اسی کے ساتھ 'کو' استعمال کرتے ہیں، جیسے : 'گھوڑے کو دانہ دیا' اور دوسری صورت میں یہ کہیں گے کہ 'یاد' کو ہم متعلقات میں نہیں شمار کرتے، بلکہ جزو فعل ہے، یعنی یاد ہونا فعل متعدی ہے اور 'ہم کو' مفعول بہ ہے اور اس طرح کے فعل اُردو میں بہت ہیں جن میں ایسی ترکیب واقع ہوئی ہے مثلاً : 'دُعا قبول ہوئی' اور کہتا 'قبول ہوا' کہ اس مثال میں قبول ہونا ایک فعل مرکب ہے اور قبول معمول فعل نہیں ہے، نہیں تو مقبول ہونا چاہئے تھا، یا راز افشا ہوا کہ اگر افشا کو معمول فعل لیں تو افشا بمعنی افشا شدہ ہونا چاہئے تھا، اس سے ظاہر ہے کہ افشا ہونا خود فعل ہے اور افشا جزو فعل ہے یا جیسے مطلب حصول ہوا کہ اس میں حصول کو اگر جزو فعل نہ قرار دیں تو حصول کی جگہ حاصل کہنے کا موقع تھا یا جیسے کہتے ہیں : 'ہمیں یہ بات تسلیم نہیں' یہاں 'تسلیم ہونا' فعل مرکب ہے، 'تسلیم' فعل سے خارج اور اس کے ساتھ متعلق ہو یہ بات نہیں ورنہ 'مسلم' کہنا چاہئے تھا، جب یوں کہتے ہیں کہ وہ خوش ہے تو اس میں 'ہے' فعل ناقص ہوا کرتا ہے اور اسم و خبر لفظ 'وہ' اور لفظ 'خوش' ہے اور جب یوں کہتے ہیں کہ اس کو خوشی ہے تو اس مثال میں 'ہے' تامہ ہے اور خوشی فاعل ہے اور 'اس کو' مفعول بہ ہے، لیکن بہ نظر دقیق 'اس کو' متعلق ہے اور 'کو' اس میں صلہ ہے، علامتِ مفعول یہ نہیں ہے، اسی قیاس پر ان مثالوں کو بھی سمجھنا چاہئے، جیسے وہ رنجیدہ ہے اور اس کو رنج ہے وہ ملول ہے اور اس کو ملال ہے، وہ خبردار ہے اور اس کو خبر ہے، لیکن ان مثالوں میں 'اس کو' کس قسم کا تعلق فعل سے رکھتا ہے، یہ تعلق ویسا ہے جیسا محل کو مال کے ساتھ ہوتا ہے۔

---

دونوں جہان دے کے وہ سمجھے یہ خوش رہا
یاں آپڑی یہ شرم کہ تکرار کیا کریں

یعنی حیاتِ دُنیوی و نعیم اُخروی عطا کر کے وہ سمجھا کہ ہم راضی ہو گئے، ہم نے بھی کہا کہ کیا تکرار کریں نہیں تو ہمارا دعویٰ تو یہ تھا کہ ایک اُس سے مفارقت نہ ہوتی اور یہ کچھ نہ ملتا۔

تھک تھک کے ہر مقام پہ دو چار رہ گئے
تیرا پتہ نہ پائیں تو ناچار کیا کریں

مقام سے مقاماتِ سلوک اور معرفت مراد ہیں، اس شعر میں دو چار ناچار کے ضلع کا لفظ ہے۔

کیا شمع کے نہیں ہیں ہوا خواہ اہل بزم
ہو غم ہی جاں گداز تو غم خوار کیا کریں

شمع کا ذکر محض تمثیل ہے غرض اپنے حال سے ہے۔

---

ہوگئی ہے غیر کی شیریں بیانی کارگر
عشق کا اس کو گماں ہم بے زبانوں پر نہیں

یعنی غیر کی شیریں بیانی اُس پر کام کر گئی اور غیر کو وہ اپنا عاشق سمجھنے لگا اور ہم بے زبان ہیں، اسی سبب سے ہماری محبت کا اُسے یقین نہیں۔

---

قیامت ہے کہ سن لیلیٰ کا دشتِ قیس میں آنا
تعجب سے وہ بولا یوں بھی ہوتا ہے زمانہ میں

یعنی لیلیٰ کے اس فعل پر اُس نے تعجب کیا اور تعجب کرنے کو یہ معنی لازم ہیں کہ شرم و حیا کے خلاف سمجھا اور اس فعل کو شرم و حیا کے خلاف سمجھنے سے یہ معنی لازم آئے کہ لیلیٰ پر اس نے تشنیع کی اور تشنیع کرنے سے یہ بات لازم آئی کہ عاشق کی خبر لینے میں خود اس کو شرم و حجاب مانع ہے، غرض کہ اس شعر میں بلاغت کی وجہ یہی سلسلۂ لزوم ہے، حاصل یہ ہوا قیامت ہے کہ عاشق کی خبر گیری میں بھی وہ حجاب کرتا ہے۔

---

دل نازک پہ اس کے رحم آتا ہے مجھے غالبؔ
نہ کر سرگرم اُس کافر کو اُلفت آزمانے میں

یعنی کہیں ایسا نہ ہو کہ تیری جان دے دینے کے بعد اس کا دل کڑھے۔

---

دل لگا کر لگ گیا ان کو بھی تنہا بیٹھنا
ہائے اپنی بیکسی کی ہم نے پائی داد یاں

یعنی ہماری بیکسی و تنہائی کا صبر پڑا دُنیا میں ہم کو داد مل گئی۔

ہیں زوال آمادہ اجزا آفرینش کے تمام
مہر گردوں ہے چراغِ رہ گذارِ بادیاں

'باد' استعارہ ہے زمانہ کے تجدد و مرور سے غیر محسوس کو محسوس سے تشبیہ دی اور پھر وجہ شبہ حرکت ہے، اس سبب سے یہ استعارہ بہت ہی بدیع ہے۔

---

یہ ہم جو ہجر میں دیوار و در کو دیکھتے ہیں
کبھی صبا کو کبھی نامۂ بر کو دیکھتے ہیں

بادِ صبا ہر جگہ آتی جاتی ہے اور کہیں بے روک ٹوک اس کی رسائی ہے، اس سبب سے شعراء میں صبا کی پیام بری مشہور ہے کہ اس سے بہتر قاصد نہیں، مطلب یہ کہ ہم انتظار میں ہیں کہ دیکھئے کب در سے نمودار ہوتا ہے اور صبا کب دیوار پھاند کر آتی ہے۔

وہ آئیں گھر میں ہمارے خدا کی قدرت ہے
کبھی ہم ان کو کبھی اپنے گھر کو دیکھتے ہیں

اُن کو دیکھنے کی وجہ یہ ہے کہ ہر بار شبہ ہوتا ہے کہ وہ نہ آئے ہوں گے اور گھر کو دیکھنے کی وجہ یہ ہے کہ جب اُن کے آنے کا یقین ہوتا ہے تو شبہ پیدا ہوتا ہے کہ میرا گھر نہ ہوگا۔

نظر لگے نہ کہیں اس کے دست و بازو کو
یہ لوگ کیوں مرے زخمِ جگر کو دیکھتے ہیں

یعنی اس کی ناوک افگنی و قدر اندازی کو نظر نہ لگے اور اس شعر کی خوبی بیان سے باہر ہے، بڑے بڑے مشاہیر شعراء کے دیوانوں میں اس کا جواب نہیں نکل سکتا۔

ترے جواہر طرف کلہ کو کیا دیکھیں
ہم اوجِ طالعِ لعل و گہر کو دیکھتے ہیں

معنی صاف ہیں اور بندش میں تازگی ہے۔

---

نہیں کہ مجھ کو قیامت کا اعتقاد نہیں
شبِ فراق سے روزِ جزا زیاد نہیں

یعنی قیامت کے آنے کا تو میں قائل ہوں، لیکن اس کا قائل نہیں کہ اُس دن کا ہول و ہراس اس رات کے شدائد سے بڑھا ہوگا۔

کوئی کہے کہ شبِ مہ میں کیا برائی ہے
بلا سے آج اگر دن کو ابر و باد نہیں

یعنی اگر دن کو ابر و ہوا نہ ہونے کے سبب سے صحبت شراب موقوف رہی تو شب کو چاندنی میں یہ جلسہ کیوں نہ ہو، یعنی ابر کے نہ آنے سے جیسی دن کو بے لطفی رہی ویسی ہی رات کو آسمان صاف ہونے سے چاندنی بھی بہت خوب ہی چھٹکے گی۔

جو آؤں سامنے اُن کے تو مرحبا نہ کہیں
جو جاؤں واں سے کہیں کو تو خیر باد نہیں

بے التفاتی کی شکایت ہے اور 'کو' طرف کے معنی پر ہے اور زائد اسے نہ سمجھنا چاہئے، اس زمانے کو اکثر شعراء اس مغالطہ میں ہیں کہ 'اِدھر کو' اور 'اُدھر کو' اور 'کہیں کو' میں 'کو' زائد سمجھتے ہیں اور اس کے استعمال سے احتراز کرتے ہیں، 'اسی طرح' سے 'اس طرح' کہنے میں 'سے' کو زائد کہتے ہیں اور اُس کو ترک کیا ہے اور یہ خیال بھی غلط ہے۔

کبھی جو یاد بھی آتا ہوں میں تو کہتے ہیں
کہ آج بزم میں کچھ فتنہ و فساد نہیں

بزم کا لفظ اس شعر میں مقتضائے مقام سے گرا ہوا ہے اس سبب سے کہ مصرع معشوق کی زبانی ہے اور اس کے محاورہ کی نقل ہے اور لفظ بزم اس کے محاورہ کا لفظ نہیں ہے، لیکن اصل یہ ہے کہ محاورہ میں اس قدر احتیاط کوئی نہیں کرتا۔

علاوہ عید کے ملتی ہے اور دن بھی شراب
گدائے کوچۂ میخانہ نامراد نہیں

یعنی دُنیا میں تمام مراد و مقصود بس شراب ہی ہے نامراد وہی ہے جسے شراب نہ ملے، پہلا مصرع فقیروں کا لہجہ ہے کہ 'بھئی وہاں جمعرات کے سوا اور دن بھی کچھ نہ کچھ مل جاتا ہے'۔

جہاں میں ہو غم و شادی بہم ہمیں کیا کام
دیا ہے ہم کو خدا نے وہ دل کہ شاد نہیں

دُنیا میں غم و شادی کا بہم ہونا اس مقام پر ذکر کرتے ہیں جہاں دُنیا کے سرور و خوشی سے نفرت ظاہر کرنا منظور ہو، اس شعر میں مصنف نے تازگی یہ پیدا کی ہے کہ غم و شادی کے بہم ہونے پر حسرت ظاہر کی ہے، کہتے ہیں : 'ہمیں کیا کام' یعنی ہم تو محروم ہیں ہم کو تو کبھی ایسی خوشی بھی حاصل نہیں ہوئی جو غم سے متصل ہو اور شادی مخلوط بہ غم کی حسرت کرنے سے یہ معنی نکلتے ہیں کہ شاعر کو انتہا کی غمزدگی ہے کہ ایسی ہیچ و ناکارہ خوشی کی تمنا رکھتا ہے اور یہی وجہ بلاغت ہے، اس شعر میں۔

تم ان کے وعدہ کا ذکر ان سے کیوں کرو غالبؔ
یہ کیا کہ تم کہو اور وہ کہیں کہ یاد نہیں

معشوق کی بدعہدی و وعدہ خلافی کو جو لوگ اُلٹ پلٹ کر کہا کرتے ہیں وہ اس شعر میں تامل کریں کہ اس مضمون کہنہ کو کیا آب و رنگ دیا ہے، مطلب تو یہ ہے کہ میں جب انھیں وعدہ یاد دلاتا ہوں وہ کہتے ہیں یاد نہیں مگر اس مطلب کو مطلب گر کی زبانی ادا کیا ہے، یعنی خبر کے پہلو کو ترک کر کے اس مضمون کو انشا کے سانچہ میں ڈھالا ہے۔

---

تیرے توسن کو صبا باندھتے ہیں
ہم بھی مضموں کی ہوا باندھتے ہیں

یعنی توسن کو صبا سے تشبیہ دے کر خوش بیانی کی ہوا باندھتے ہیں۔

آہ کا کس نے اثر دیکھا ہے
ہم بھی اک اپنی ہوا باندھتے ہیں

ہوا باندھنا رعب بٹھانے کے معنی پر ہے۔

تیری فرصت کے مقابل اے عمر
برق کو پابہ حنا باندھتے ہیں

یعنی فرصتِ عمر کے ساتھ اگر مقابلہ کرو تو گویا برق کے پاؤں میں مہندی لگی ہوئی ہے، یعنی آنی و فانی ہونے میں برق سے عمر کہیں بڑھی ہوئی ہے۔

قید ہستی سے رہائی معلوم
اشک کو بے سروپا باندھتے ہیں

لطف یہ ہے کہ ممکن پر عدم سابق بھی ہے اور عدم لاحق بھی ہے تو اشک کی طرح انسان بھی بے سروپا ہے اور اشک کو باوجود بے سروپا ہونے کے باندھتے ہیں اور کسی کے باندھنے سے بندھ جانا فرع ہے، ہستی کی غرض یہ کہ ہم ہستی کی قید میں ضرور رہیں گے اور مرتبۂ فنا جو عین آزادی ہے حاصل نہیں ہوگا۔

نشۂ رنگ سے ہے واشد گِل
مست کب بند قبا باندھتے ہیں

یعنی نشۂ رنگ سے مست ہے، اس سبب سے گل کے بند قبا کھلے ہوئے ہیں۔

غلطی ہائے مضامیں مت پوچھ
لوگ نالہ کو رسا باندھتے ہیں

یعنی ہم کو تجربہ حاصل ہے کہ نالہ کو کبھی رسائی نہیں ہوتی یہ تو ظاہر معنی ہیں اور ابہام ایک معنی کی طرف ہے کہ اگر رسا ہوتا تو باندھتے کسے اس کا بندھ جانا ہی دلیل واماندگی و نارسائی ہے، لفظ 'غلط' میں یائے مصدری لگانا غلط در غلط ہے، فارسی میں کسی نے ایسا تصرف نہیں کیا، بلکہ قدیم اُردو میں بھی 'ی' نہیں بڑھائی گئی تھی، میرؔ :

غلط اپنا کہ اُس جفا جو کو
سادگی سے ہم آشنا سمجھے

ہاں اب محاورہ ہندیوں کا یہی ہے کہ 'غلط' کو 'غلطی' کہتے ہیں اور 'ی' کا بڑھا دینا تصرف ہندیوں کا ہے، اس سبب سے غلطی کا لفظ ہندی سے فارسی ترکیب میں اس کو لانا اور فارسی کی جمع بنانا اور فارسی اضافت اُس کو دینا صحیح نہیں، خود مصنف نے لفظ انتظاری کے باندھنے کو ایک خط میں منع کیا ہے۔

اہل تدبیر کی واماندگیاں
آبلوں پر بھی حنا باندھتے ہیں

اہل عقل پر شماتت ہے کہ ان کے پاؤں میں آبلہ ہو تو اس پر حنا باندھتے ہیں، یعنی ایک تو آبلہ ہی باعث واماندگی تھا اور اس پر پاؤں میں مہندی بھی لگا لیتے ہیں اور عاجز و درماندہ بن جاتے ہیں، اس کے مقابلہ میں اہل جنوں کی ستائش مقصود ہے کہ وہ پائے پر آبلہ سے دشت پر خار پر دوڑتے ہیں، پہلے مصرع میں سے خبر محذوف ہے اور مقام شماتت میں خبر کا حذف محاورہ میں ہے جیسے کہتے ہیں : 'تقدیر' یعنی تقدیر کی برائی دیکھو 'نافہمی' یعنی نافہمی کا نتیجہ دیکھو۔

سادہ پرکار ہیں خوباں غالبؔ
ہم سے پیمانِ وفا باندھتے ہیں

